(۳) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِيْدَيْنِ غَيْرَ مَرَّةٍ وَّلَا مَرَّتَيْنِ بِغَيْرِ اَذَانٍ وَّلَا اِقَامَةٍ

حضرت جابر بن سمرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے ساتھ عیدین کی نماز بغیر اذان واقامت کے پڑھی ہے ایک دو بار نہیں بلکہ کئی بار (مسلم)

(۴) عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَغْدُوْ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَاْكُلَ تَمَرَاتٍ وَّيَاْكُلُهُنَّ وِتْرًا۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ عید الفطر کے دن جب تک حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چند کھجوریں نہ کھا لیتے عید گاہ کو تشریف نہ لے جاتے اور آپ طاق کھجوریں تناول فرماتے (بخاری)

(۵) عَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَطْعَمَ وَلَا يَطْعَمُ يَوْمَ الْاَضْحٰى حَتّٰى يُصَلِّيَ۔

حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ عید الفطر کے دن جب تک حضور علیہ الصلاۃ والسلام کچھ کھا نہ لیتے عید گاہ کو تشریف نہ لے جاتے اور عید الاضحیٰ کے دن اس وقت تک کچھ نہ کھاتے جب تک کہ نماز نہ پڑھ لیتے۔

(ترمذی۔ ابن ماجہ)

(۶) عَنْ جَابِرٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ يَوْمُ عِيْدٍ خَالَفَ الطَّرِيْقَ۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عید کے دن دو مختلف راستوں سے آتے جاتے تھے (بخاری)

**انتباہ**: ۱۔ عیدین کی نماز کے بعد مصافحہ و معانقہ کرنا جیسا کہ عموماً مسلمانوں میں رائج ہے بہتر ہے اس لئے کہ اس میں اظہار مسرت ہے (بہار شریعت)

۲۔ عورتوں کے لئے عیدین کی نماز جائز نہیں اس لئے کہ عید گاہ میں مردوں کے ساتھ اجتماع ہوگا اور اسی لئے اب عورتوں کو کسی نماز میں جماعت کی حاضری جائز نہیں دن کی نماز ہو یا رات کی، جمعہ ہو یا عیدین خواہ وہ جوان ہوں یا بڑھیا۔

# غسل وکفن

(۱) عَنْ اُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ نُغَسِّلُ ابْنَتَهُ فَقَالَ اِغْسِلْنَهَا وِتْرًا ثَلٰثًا اَوْ خَمْسًا اَوْ سَبْعًا وَابْدَأْنَ بِمَيَامِنِهَا وَمَوَاضِعِ الْوُضُوْءِ مِنْهَا۔

حضرت ام عطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں کہ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم ہمارے پاس تشریف لائے جب کہ ہم حضور کی صاحبزادی (حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کو غسل دے رہے تھے تو حضور نے فرمایا اسے غسل دو طاق یعنی تین یا پانچ یا سات بار، اور غسل کا سلسلہ داہنی جانب سے اور وضو کے اعضا سے شروع کریں۔ (البخاری)

میت کو غسل دینے میں کلی نہ کرائے اور نہ ناک میں پانی ڈالا جائے۔

(بہار شریعت)

(۲) عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَفَّنَ اَحَدُكُمْ اَخَاهُ فَلْيُحْسِنْ كَفَنَهُ۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا کہ جب کوئی اپنے بھائی کو کفن دے تو چاہیئے کہ اچھا کفن دے۔ (مسلم شریف)

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حدیث کے تحت فرماتے ہیں کہ مراد بہ تحسین کفن آنست کہ تمام باشد ونظیف وسفید وبے اسراف وتبذیر، ونو وشستہ دراں برابرست اما آنچہ مسرفان کنند بریاء وتکبر حرام ومکروہ است

یعنی اچھے کفن کا مطلب یہ ہے کہ کفن پورا ہو اور صاف ستھرا و سفید ہو اور اس میں اسراف و بے جا خرچ نہ ہو۔ نیا کفن اور پرانا جو دھویا ہوا ہو دونوں کا حکم ایک ہے لیکن اسراف و فضول خرچی کرنے والے جو ریا اور تکبر سے کرتے ہیں وہ مکروہ اور اشد حرام ہے۔

(اشعۃ اللمعات جلد اول ص ۶۷۲)

(۳) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلْبَسُوْا مِنْ ثِیَابِکُمُ الْبَیَاضَ فَاِنَّھَا مِنْ خَیْرِ ثِیَابِکُمْ وَکَفِّنُوْا فِیْھَا مَوْتَاکُمْ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا کہ تم لوگ سفید کپڑے پہنا کرو اس لئے کہ وہ عمدہ قسم کے کپڑے ہیں اور سفید کپڑوں میں اپنے مُردوں کو کفنایا کرو۔ (ابو داؤد۔ ترمذی)

**ضروری انتباہ** ۱۔ عوام میں جو مشہور ہے کہ شوہر عورت کے جنازہ کو نہ کاندھا دے سکتا ہے نہ قبر میں اتار سکتا ہے نہ منہ دیکھ سکتا ہے" یہ محض غلط ہے صرف نہلانے اور اس کے بدن کو بلا حائل ہاتھ لگانے کی ممانعت ہے۔

(بہار شریعت جلد چہارم ص ۱۹۱)

۲۔ میت کے دونوں ہاتھ کروٹوں میں رکھیں سینہ پر نہ رکھیں کہ یہ کفار کا طریقہ ہے درمختار مع ردالمحتار جلد اول ص ۶۰۰ میں ہے۔ یُوْضَعُ یَدَاہُ فِیْ جَانِبَیْہِ لَا عَلٰی صَدْرِہٖ لِاَنَّہٗ مِنْ عَمَلِ الْکُفَّارِ

بعض جگہ میت کے دونوں ہاتھ ناف کے نیچے اس طرح رکھتے ہیں کہ جیسے نماز کے قیام" میں یہ بھی منع ہے۔

۴۔ میت کا تہبند چوٹی سے قدم تک ہونا چاہیئے یعنی لفافہ سے اتنا چھوٹا جو بندش

کے لئے زیادہ تھا۔ فتاویٰ عالمگیری جلد اوّل مصری ص۱۵۰ ہدایہ جلد اوّل ص۱۳۷ اور ردالمحتار جلد اوّل ص۶۰۳ میں ہے۔ اَلْاِزَارُ مِنَ الْقَرْنِ اِلَی الْقَدَمِ یعنی تہبند کی مقدار چوٹی سے قدم تک ہے۔ اسی طرح بہار شریعت میں ہے، لہٰذا بعض لوگ جو ناف سے پنڈلی تک رکھتے ہیں یہ صحیح نہیں۔

۵۔ عورت کی اوڑھنی نصف پشت سے سینہ تک ہونا چاہیئے جس کا اندازہ تین ہاتھ یعنی ڈیڑھ گز ہے اور عرض ایک کان کی لَو سے دوسرے کان کی لو تک ہونا چاہیئے اور جو لوگ زندگی کی طرح اوڑھنی رکھتے ہیں یہ بے جا اور خلاف سنت ہے (بہار شریعت)

۶۔ عورت کے لئے سینہ بند چھاتی سے ناف تک ہو اور بہتر یہ ہے کہ ران تک ہو، فتاویٰ عالمگیری میں ہے وَالْاَوْلٰی اَنْ تَکُوْنَ الْخِرْقَۃُ مِنَ الثَّدْیَیْنِ اِلَی الْفَخِذِ کَذَا فِی الْجَوْھَرَۃِ النَّیِّرَۃِ

۷۔ سینہ بند لفافہ کے اوپر ہونا چاہیئے، فتاویٰ عالمگیری جلد اول ص۱۵۱ میں ہے۔ ثُمَّ الْخِرْقَۃَ بَعْدَ ذٰلِکَ تُرْبَطُ فَوْقَ الْاَکْفَانِ فَوْقَ الثَّدْیَیْنِ کَذَا فِی الْمُحِیْطِ اور فتح القدیر میں ہے۔ فِیْ شَرْحِ الْکَنْزِ فَوْقَ الْاَکْفَانِ یعنی شرح کنز الدقائق میں سینہ بند کی جگہ سب کپڑوں کے اوپر مذکور ہے لہٰذا سینہ بند کو سب کپڑوں سے پہلے لپیٹنے کا جو عام رواج ہے وہ غلط ہے۔

---

# جنازہ

(۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَسْرِعُوْا بِالْجَنَازَةِ فَاِنْ تَكُ صَالِحَةً فَخَیْرٌ تُقَدِّمُوْنَهَا اِلَیْهِ وَاِنْ تَكُ سِوٰى ذٰلِكَ فَشَرٌّ تَضَعُوْنَهٗ عَنْ رِقَابِكُمْ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا کہ جنازہ کے لئے جانے میں جلدی کرو اس لئے کہ اگر وہ نیک آدمی کا جنازہ ہے تو اُسے خیر کی (منزل) کی طرف جلد پہنچانا چاہیئے اور اگر بدکار کا جنازہ ہے تو بُرے کو اپنی گردنوں سے جلد اتار دینا چاہیئے (بخاری، مسلم)

(۲) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اتَّبَعَ جَنَازَةَ مُسْلِمٍ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا وَّكَانَ مَعَهٗ حَتّٰى یُصَلّٰى عَلَیْهَا وَیَفْرُغَ مِنْ دَفْنِهَا فَاِنَّهٗ یَرْجِعُ مِنَ الْاَجْرِ بِقِیْرَاطَیْنِ كُلُّ قِیْرَاطٍ مِثْلُ اُحُدٍ وَمَنْ صَلّٰى عَلَیْهَا ثُمَّ رَجَعَ قَبْلَ اَنْ تُدْفَنَ فَاِنَّهٗ یَرْجِعُ بِقِیْرَاطٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا کہ جو شخص ایمان کا تقاضا سمجھ کر اور حصول ثواب کی نیت سے کسی مسلمان کے جنازہ کے ساتھ ساتھ چلے یہاں تک کہ اس کی نماز پڑھے اور اس کے دفن سے فارغ ہو تو وہ دو قیراط ثواب لیکر واپس لوٹتا ہے جس میں سے ہر قیراط احد (پہاڑ) کے برابر ہے اور جو شخص صرف جنازہ کی نماز پڑھ کر واپس آ جائے اور دفن میں شریک نہ ہو تو وہ ایک قیراط کا ثواب لیکر واپس ہوتا ہے (بخاری، مسلم)

(۲) عَنْ اَنَسٍ قَالَ مَرُّوْا بِجَنَازَةٍ فَاَثْنَوْا عَلَيْهَا خَيْرًا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَبَتْ ثُمَّ مَرُّوْا بِاُخْرٰى فَاَثْنَوْا عَلَيْهَا شَرًّا فَقَالَ وَجَبَتْ فَقَالَ عُمَرُ مَا وَجَبَتْ فَقَالَ هٰذَا اَثْنَيْتُمْ خَيْرًا فَوَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ وَهٰذَا اَثْنَيْتُمْ عَلَيْهِ شَرًّا فَوَجَبَتْ لَهُ النَّارُ اَنْتُمْ شُهَدَاءُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ چند صحابہ کرام ایک جنازہ کے قریب سے گزرے تو خیر کے ساتھ اس کا ذکر کیا اس پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ واجب ہوگئی پھر لوگوں کا دوسرے جنازہ پر گزر ہوا تو برائی کے ساتھ اس کا ذکر کیا اس پر حضور نے ارشاد فرمایا واجب ہوگئی۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا چیز واجب ہوگئی؟ فرمایا جس میت کا تم لوگوں نے بھلائی کے ساتھ ذکر کیا اس کے لئے جنت واجب ہوگئی اور جس کی تم لوگوں نے برائی کی اس کے لئے دوزخ واجب ہوگئی تم لوگ زمین پر خدائے تعالیٰ کے گواہ ہو۔

(بخاری۔ مسلم)

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حدیث شریف کے تحت فرماتے ہیں کہ مراد ثنائے اہل خیر و صلاح و صدق تقوی بے مدخلیت غرض نفسانی ست کہ آن علامت بودن مردست از اہل جنت والا اگر بعضے از فساق و فجار بغرضے از اغراض یکے از اہل فسق بستانید یا یکے صالحے را نکوہش کنند قطع بداں نتواں کرد۔ یعنی اہل خیر و صلاح اور صدق و تقویٰ والوں کی ایسی تعریف مراد ہے جس میں نفسانی غرض شامل نہ ہو اس لئے کہ ایسی ہی تعریف آدمی کے جنتی ہونے کی نشانی ہے ورنہ اگر بعض فاسق و فاجر کسی غرض سے کسی فاسق کی تعریف کریں یا کسی نیک

صالح آدمی کی برائی کریں تو اس کی وجہ سے (جنتی یا جہنمی ہونے کا) یقین نہیں کر سکتے (اشعۃ اللمعات جلد اول صفحہ ۶۸۲)

(۴) عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَسُبُّوا الْاَمْوَاتَ

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا کہ رسول کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا کہ مُردوں کو گالی نہ دو (بخاری شریف)

(۵) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اُذْکُرُوْا مَحَاسِنَ مَوْتَاکُمْ وَکُفُّوْا عَنْ مَسَاوِیْہِمْ۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا کہ اپنے مُردوں کی نیکیوں کا چرچا کرو اور ان کی برائیوں سے چشم پوشی کرو (ابو داؤد۔ ترمذی)

حضرت عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حدیث شریف کے تحت فرماتے ہیں کہ ایں مخصوص ست مسلماناں وصالحان وآنکہ آشکار فسق نکنند وظلم نہ کنند (اشعۃ اللمعات جلد اول) یعنی یہ حکم ان نیک مسلمانوں کے ساتھ مخصوص ہے جو علانیہ فسق وظلم نہیں کرتے ہیں۔

(۶) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِیْرِیْنَ قَالَ اِنَّ جَنَازَۃً مَرَّتْ بِالْحَسَنِ بْنِ عَلِیٍّ وَابْنِ عَبَّاسٍ فَقَامَ الْحَسَنُ وَلَمْ یَقُمْ ابْنُ عَبَّاسٍ فَقَالَ الْحَسَنُ اَلَیْسَ قَدْ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

حضرت محمد بن سیرین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک جنازہ حضرت امام حسن بن علی و ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے قریب سے گزرا تو حضرت امام حسن کھڑے ہو گئے اور حضرت ابن عباس نہیں کھڑے ہوئے حضرت امام حسن نے حضرت ابن عباس سے فرمایا کیا حضور علیہ الصلاۃ والسلام ایک

لِجَنَازَةِ يَهُوْدِيٍّ قَالَ نَعَمْ ثُمَّ جَلَسَ۔

یہودی کا جنازہ دیکھ کر کھڑے نہیں ہوتے تھے؟ حضرت ابن عباس نے کہا ہاں، لیکن پھر اس کے بعد بیٹھے رہتے تھے (اور کھڑے نہ ہوتے تھے)۔ (النسائی)

اشعۃ اللمعات شرح مشکوۃ میں اس حدیث کے تحت ہے کہ پس حکم سابق منسوخ شد وایں نسخ در جنازہ یہود باشد یا مطلق واللہ اعلم وظاہر ثانی ست یعنی تو پہلا حکم منسوخ ہوگیا اور یہ منسوخ ہونا صرف یہودی جنازہ کے بارے میں ہے یا ہر ایک کے لئے، خدائے تعالیٰ بہتر جانتا ہے لیکن ظاہر یہ ہے کہ سب کے لئے ہے۔ فتاویٰ عالمگیری جلد اول مصری ص۱۵۲ میں ہے لَا یَقُوْمُ للجنازۃ الا ان یرید ان یتبعھا۔ یعنی جنازہ کے لئے نہ کھڑا ہو لیکن اس میں شرکت کا ارادہ ہو تو کھڑا ہوسکتا ہے۔ اور طحطاوی ص۳۶۷ میں ہے فھو مکروہ کما فی القھستانی یعنی جنازہ دیکھ کر کھڑا ہونا مکروہ ہے جیسا کہ قہستانی میں ہے۔

---

# دفنِ میت

(۱) عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ كَانَ بِالْمَدِيْنَةِ رَجُلَانِ اَحَدُهُمَا يَلْحَدُ وَالْاٰخَرُ لَا يَلْحَدُ فَقَالُوْا اَيُّهُمَا جَاءَ اَوَّلًا عَمِلَ عَمَلَهٗ فَجَاءَ الَّذِيْ يَلْحَدُ فَلَحَدَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ مدینہ شریف میں دو آدمی قبر کھودا کرتے تھے۔ ایک ان میں سے (حضرت ابوطلحہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے جو) لحد یعنی بغلی کھودتے تھے۔ اور دوسرے (حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے جو بغلی نہیں کھودتے تھے) بلکہ شق یعنی صندوقی قبر بناتے تھے (حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وصال پر) صحابہ نے آپس میں طے کیا کہ جو ان دونوں میں سے پہلے آئے گا وہ اپنا کام کرے گا۔ تو پہلے وہ صحابی آئے جو لحد کھودا کرتے تھے تو انھوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لئے بغلی قبر تیار کی۔

(شرح السنۃ، مشکوٰۃ)

(۲) عَنْ عَلِيٍّ اَنَّهٗ قَالَ شَهِدَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَنَازَةَ رَجُلٍ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک آدمی کے جنازہ میں شرکت کی تو فرمایا اے علی! مردہ

| | |
|---|---|
| فَقَالَ یَا عَلِیُّ اِسْتَقْبِلْ بِہٖ اِسْتِقْبَالًا وَقُوْلُوْا جَمِیْعًا بِاسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی مِلَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ وَضَعُوْہُ لِجَنْبِہٖ وَلَا تَکُبُّوْہُ لِوَجْہِہٖ وَلَا تُلْقُوْہُ لِظَہْرِہٖ۔ | کو قبلہ کی جانب متوجہ کرو اور سب لوگ بِاسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی مِلَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ پڑھو۔ اور اس کو کروٹ پر رکھو۔ منہ کے بل اوندھا نہ کرو اور نہ پیٹھ کے بل چت لٹاؤ۔ (بدائع الصنائع) |

اس حدیث شریف سے واضح طور پر معلوم ہوا کہ میت کو داہنی کروٹ پر لٹایا جائے اور یہی صحیح ہے جیسا کہ بہار شریعت جلد چہارم صفحہ ۱۴۵ میں ہے، میت کو داہنی کروٹ پر لٹائیں اور فتاوی عالمگیری جلد اوّل مصری ۱۵۵ میں ہے۔ وَیُوْضَعُ فِی الْقَبْرِ عَلٰی جَنْبِہِ الْاَیْمَنِ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَۃِ کَذَا فِی الْخُلَاصَۃِ اور درمختار مع ردالمحتار جلد اوّل صفحہ ۶۲۶ میں ہے وَیَنْبَغِیْ کَوْنُہٗ عَلٰی شِقِّہِ الْاَیْمَنِ اور بحرالرائق جلد ثانی صفحہ ۱۹۴ میں ہے تَکُوْنُ عَلٰی شِقِّہِ الْاَیْمَنِ اور بدائع الصنائع جلد اوّل صفحہ ۳۱۹ میں ہے یُوْضَعُ عَلٰی شِقِّہِ الْاَیْمَنِ مُتَوَجِّہًا اِلَی الْقِبْلَۃِ اور مراقی الفلاح میں ہے یُوَجَّہُ اِلَی الْقِبْلَۃِ ان عبارتوں کا خلاصہ یہ ہے کہ میت کو قبر میں داہنے پہلو پر لٹانا بہتر ہے۔ فتح القدیر جلد ثالث صفحہ ۹۵ پر ہے اِنَّہٗ عَلَیْہِ السَّلَامُ فِی الْقَبْرِ الشَّرِیْفِ الْمُکَرَّمِ عَلٰی شِقِّہِ الْاَیْمَنِ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَۃِ یعنی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عظمت والی قبر شریف میں قبلہ رُو اپنے داہنے پہلو پر رونق افروز ہیں اور طحطاوی صفحہ ۳۶۹ میں ہے وَالْمَیِّتُ

---

ف یعنی خدائے تعالیٰ کے نام سے اور اس کے پیارے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شریعت کے مطابق تجھے قبر میں اتارتا ہوں۔

مِنْ وَّرَائِہٖ بِنَحْوِ تُرَابٍ لِئَلَّا یَنْقَلِبَ ۔ یعنی میت کو کروٹ پہ لٹانے میں اسکی پیٹھ کی جانب مٹی وغیرہ کی ٹیک لگا دی جائے تاکہ وہ پلٹ نہ جائے ۔

(۳) عَنْ سُفْیَانَ التَّمَّارِ اَنَّہٗ رَاٰی قَبْرَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مُسَنَّمًا ۔

حضرت سفیان تمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی قبر شریف کو دیکھا جو اُونٹ کے کوہان کی طرح (اٹھی ہوئی) تھی۔ (بخاری)

(۴) عَنْ جَابِرٍ قَالَ رُشَّ قَبْرُ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَکَانَ الَّذِیْ رَشَّ الْمَاءَ عَلٰی قَبْرِہٖ بِلَالُ ابْنُ رَبَاحٍ بِقِرْبَۃٍ بَدَأَ مِنْ قِبَلِ رَاْسِہٖ حَتّٰی انْتَھٰی اِلٰی رِجْلَیْہِ ۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی قبر شریف پہ پانی چھڑکا گیا اور پانی چھڑکنے والے حضرت بلال بن رباح تھے۔ انھوں نے مشک سے پانی چھڑکا اور سرہانے سے چھڑکنا شروع کیا اور قدموں تک چھڑکا (بیہقی۔ مشکوٰۃ)

**انتباہ** ۱۔ مستحب یہ ہے کہ سرہانے کی طرف دونوں ہاتھ سے تین بار مٹی ڈالیں۔ پہلی بار مِنْھَا خَلَقْنٰکُمْ دوسری بار وَفِیْھَا نُعِیْدُکُمْ تیسری بار وَمِنْھَا نُخْرِجُکُمْ تَارَۃً اُخْرٰی

(طحطاوی۔ بہار شریعت)

۲۔ شجرہ یا عہد نامہ قبر میں رکھنا جائز ہے اور بہتر یہ ہے کہ میت کے منہ کے سامنے قبلہ کی جانب طاق کھود کر اس میں رکھیں (بہار شریعت)

۳۔ میت کی پیشانی یا کفن پر عہد نامہ لکھنا بہتر ہے۔ درمختار مع ردالمحتار جلد اوّل صـ۶۳۳ میں ہے کُتِبَ عَلٰی جَبْھَۃِ الْمَیِّتِ اَوْ عِمَامَتِہٖ اَوْ کَفَنِہٖ عَھْدُنَامَہٗ یُرْجٰی اَنْ یَّغْفِرَ اللّٰہُ لِلْمَیِّتِ ۔

۴۔ پیشانی پر بسم اللہ شریف یا سینہ پر کلمہ طیبہ لکھنا بھی جائز ہے مگر نہلانے کے بعد کفن پہنانے سے پہلے کلمہ کی انگلی سے لکھیں روشنائی سے نہ لکھیں۔ (ردالمحتار جلد اول ص۳۴۰)

۵۔ دفن کے بعد قبر کے سرہانے اذان پڑھنا جائز بلکہ مستحسن ہے۔

۶۔ علما، سادات اور مشائخ کرام کی قبروں پر قبہ یا عمارت بنانا جائز ہے۔ ردالمحتار جلد اول ص۶۲۷ میں ہے۔ قِیْلَ لَا یُکْرَہُ الْبِنَاءُ اِذَا کَانَ الْمَیِّتُ مِنَ الْمَشَایِخِ وَالْعُلَمَاءِ وَالسَّادَاتِ۔ نیز درمختار باب الدفن اور طحطاوی ص۳۳۰ میں ہے۔ لَا یُرْفَعُ عَلَیْہِ بِنَاءٌ وَقِیْلَ لَا بَاْسَ بِہٖ وَھُوَ الْمُخْتَارُ۔

۷۔ اولیائے کرام کی اظہار عظمت کے لئے ان کے مزارات پر چادر ڈالنا پھول رکھنا اور ان کے مزارات کے قریب چراغ روشن کرنا جائز ہے۔ (ردالمحتار، عالمگیری)

# میت پر رونا

(۱) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَلَا تَسْمَعُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُعَذِّبُ بِدَمْعِ الْعَیْنِ وَلَا بِحُزْنِ الْقَلْبِ وَلٰکِنْ یُّعَذِّبُ بِھٰذَا وَاَشَارَ اِلٰی لِسَانِہٖ اَوْ یَرْحَمُ وَاِنَّ الْمَیِّتَ لَیُعَذَّبُ بِبُکَاءِ اَھْلِہٖ عَلَیْہِ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول کریم علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا کہ خبردار ہو کر سن لو کہ آنکھ کے آنسو اور دل کے غم کے سبب خدائے تعالیٰ عذاب نہیں فرماتا (اور زبان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا) لیکن اس کے سبب عذاب یا رحم فرماتا ہے اور گھر والوں کے رونے کی وجہ سے میّت پر عذاب ہوتا ہے

(بخاری۔ مسلم)

(۲) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّہٗ مَھْمَا کَانَ مِنَ الْعَیْنِ وَمِنَ الْقَلْبِ فَمِنَ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَمِنَ الرَّحْمَۃِ وَمَا کَانَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو آنسو آنکھ سے ہو اور جو غم سے ہو تو وہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہے اور اس کی رحمت کا حصہ ہے اور غم کا جو اظہار ہاتھ اور زبان

مِنَ الْيَدِ وَمِنَ اللِّسَانِ فَمِنَ الشَّيْطَانِ

سے ہو وہ شیطان کی طرف سے ہے (مشکوۃ)

(۳) عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی الْاَشْعَرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا مَاتَ وَلَدُ الْعَبْدِ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی لِمَلٰئِکَتِہٖ قَبَضْتُمْ وَلَدَ عَبْدِیْ؟ فَیَقُوْلُوْنَ نَعَمْ فَیَقُوْلُ قَبَضْتُمْ ثَمَرَۃَ فُؤَادِہٖ فَیَقُوْلُوْنَ نَعَمْ فَیَقُوْلُ مَاذَا قَالَ عَبْدِیْ؟ فَیَقُوْلُوْنَ حَمِدَكَ وَاسْتَرْجَعَ فَیَقُوْلُ اللّٰہُ اِبْنُوْا لِعَبْدِیْ بَیْتًا فِی الْجَنَّۃِ وَسَمُّوْہُ بَیْتَ الْحَمْدِ۔

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا کہ جب کسی مومن بندہ کا بیٹا مرجاتا ہے تو خدائے تعالیٰ ملائکہ سے فرماتا ہے کہ تم نے میرے بندہ کے بیٹے کی روح قبض کر لی تو وہ عرض کرتے ہیں ہاں۔ پھر خدائے تعالیٰ فرمایا ہے کہ تم نے اس کے دل کے میوہ کو توڑ لیا، تو وہ عرض کرتے ہیں ہاں۔ پھر خدائے تعالیٰ فرماتا ہے (اس مصیبت پر) میرے بندہ نے کیا کہا؟ تو فرشتے عرض کرتے ہیں کہ تیری تعریف کی اور اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھا تو خدائے تعالیٰ فرماتا ہے کہ میرے اس بندہ کے لئے جنت میں ایک گھر بناؤ اور اس کا نام بیت الحمد رکھو (احمد۔ ترمذی)

(۴) عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ مُسْلِمَیْنِ یُتَوَفّٰی

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا کہ جن دو مسلمان یعنی میاں بیوی کے تین بچے مرجائیں تو خدائے تعالیٰ ان دونوں کو اپنے

لَهُمَا ثَلَاثَةٌ اِلَّا اَدْخَلَهُمَا اللّٰهُ الْجَنَّةَ بِفَضْلِ رَحْمَتِهٖ اِيَّاهُمَا فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَوِاثْنَانِ قَالَ اَوِاثْنَانِ قَالُوْا اَوْ وَاحِدٌ قَالَ اَوْ وَاحِدٌ ثُمَّ قَالَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ اِنَّ السِّقْطَ لَيَجُرُّ اُمَّهٗ بِسَرَرِهٖ اِلَى الْجَنَّةِ اِذَا احْتَسَبَتْهُ۔

فضل و رحمت سے جنت میں داخل فرمائے گا صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ اگر دو بچے انتقال کر جائیں تو حضور نے فرمایا دو کا بھی یہی اجر ہے پھر صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! اور اگر ایک فوت ہو جائے تو حضور نے فرمایا ایک کا بھی یہی اجر ہے، پھر فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے دستِ قدرت میں میری جان ہے کہ خام حمل جو ساقط ہو جاتا ہے اپنی ماں کو آنول کے ذریعہ جنت کی طرف کھینچے گا جب کہ ماں (اس تکلیف پر) صبر اور ثواب کی طالب ہوئی ہو (احمد۔ مشکوٰۃ)

(۵) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ لَمَّا جَاءَ نَعْيُ جَعْفَرٍ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِصْنَعُوْا لِاٰلِ جَعْفَرٍ طَعَامًا فَقَدْ اَتَاهُمْ مَا يَشْغَلُهُمْ

حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ جب حضرت جعفر کی شہادت کی خبر آئی تو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا کہ جعفر کے گھر والوں کے لئے کھانا تیار کرو اس لئے کہ ان کو وہ مصیبت پہنچی ہے جو انھیں کھانا پکانے سے باز رکھے گی۔

(ترمذی۔ ابو داؤد۔ ابن ماجہ)

اس حدیث کے تحت حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے

ہیں کہ "دریں حدیث دلیل ست بر آنکہ مستحب ست خویشاں و ہمسائیگان و دوستان را تہیئہ طعام مر اہل میت را (اشعۃ اللمعات جلد اوّل) یعنی اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ رشتہ داروں، پڑوسیوں اور دوستوں کو میت کے گھر پکا ہوا کھانا لانا مستحب ہے۔

**انتباہ** ۱۔ نوحہ یعنی میت کے اوصاف مبالغہ کے ساتھ بیان کرکے آواز سے رونا جس کو بین کہتے ہیں بالاجماع حرام ہے (بہار شریعت بحوالہ جوہرہ)

۲۔ گریبان پھاڑنا، منہ نوچنا، بال کھولنا، سر پر مٹی ڈالنا، ران پر ہاتھ مارنا اور سینہ کوٹنا سب جاہلیت کے کام ہیں، ناجائز اور گناہ ہیں۔ (فتاویٰ عالمگیری جلد اوّل مصری ص۱۵۷)

۳۔ آواز سے رونا منع ہے اور آواز بلند نہ ہو تو اس کی ممانعت نہیں (بہار شریعت)

۴۔ تعزیت مسنون ہے اور اس کا وقت موت سے تین دن تک ہے اس کے بعد مکروہ ہے اور اگر کوئی موجود نہ تھا یا علم نہ تھا تو بعد میں حرج نہیں (بہار شریعت)
(بحوالہ ردالمحتار وغیرہ)

۵۔ تعزیت میں یہ کہے کہ خدائے تعالیٰ میت کی مغفرت فرمائے اور اس کو اپنی رحمت میں جگہ دے اور تم کو صبر کی توفیق دے اور مصیبت پر ثواب عطا فرمائے یا اسی کے مثل دوسرے جملے کہے۔

۶۔ میت کے گھر صرف پہلے دن کھانا بھیجنا سنت ہے اس کے بعد مکروہ ہے (بہار شریعت بحوالہ عالمگیری)

۷۔ میت کے گھر والے تیسرے دن یا اس کے بعد میت کے ایصالِ ثواب کے لئے فقراء اور مساکین کو کھانا کھلائیں تو بہتر ہے۔ لیکن دوست احباب اور عام مسلمانوں کی دعوت

کریں تو ناجائز و بدعت قبیحہ ہے کہ دعوت تو خوشی کے وقت مشروع ہے نہ کہ غم کے وقت فتاویٰ عالمگیری جلد اوّل مصری ص۱۵۷ میں ہے۔ لا یباح اتخاذ الضیافۃ عند ثلاثۃ ایام کذا فی التتارخانیۃ اور رد المحتار جلد اوّل ص۶۲۹ اور فتح القدیر جلد دوم ص۱۰۲ میں ہے۔ ویکرہ اتخاذ الضیافۃ من الطعام من اھل البیت لانہ شرع فی السرور لا فی الشرور وھی بدعۃ مستقبحۃ۔

۸۔ تیجہ وغیرہ کا کھانا اکثر میت کے ترکہ سے کیا جاتا ہے اس میں یہ لحاظ ضروری ہے کہ ورثہ میں نابالغ نہ ہو ورنہ سخت حرام ہے لیکن اگر اپنے حصے سے کرے تو حرج نہیں (بہار شریعت بحوالہ خانیہ)

# ایصالِ ثواب

(۱) عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اُمَّ سَعْدٍ مَاتَتْ فَاَيُّ الصَّدَقَةِ اَفْضَلُ قَالَ الْمَاءُ فَحَفَرَ بِئْرًا وَّقَالَ هٰذِهٖ لِاُمِّ سَعْدٍ رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِیُّ ۔

حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انھوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا کہ ام سعد یعنی میری ماں کا انتقال ہو گیا ہے ان کے لئے کون سا صدقہ افضل ہے! سرکار اقدس نے فرمایا پانی (بہترین صدقہ ہے تو حضور کے ارشاد کے مطابق) حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ نے کنواں کھدوایا (اور اسے اپنی ماں کی طرف منسوب کرتے ہوئے) کہا یہ کنواں سعد کی ماں کے لئے ہے (یعنی اس کا ثواب ان کی روح کو ملے) (ابو داؤد۔ نسائی)

(۲) عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اُمِّيَ افْتُلِتَتْ نَفْسُهَا وَلَمْ تُوْصِ وَاَظُنُّهَا لَوْ تَكَلَّمَتْ تَصَدَّقَتْ اَفَلَهَا اَجْرٌ اِنْ

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص آئے اور انھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میری ماں کا اچانک انتقال ہو گیا اور وہ کسی بات کی وصیت نہ کر سکی۔ میرا گمان ہے کہ انتقال کے وقت اگر اسے کچھ کہنے سننے کا موقع ملتا تو وہ صدقہ ضرور دیتی تو اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا اس کی روح کو ثواب

تَصَدَّقْتُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ۔ پہنچے گا ؟ سرکار اقدس نے فرمایا کہ ہاں پہنچے گا

(مسلم جلد اوّل ص ۳۲۴)

علامہ نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حدیث شریف کے تحت فرماتے ہیں کہ فی ھذا الحدیث اِنَّ الصَّدَقَۃَ عنِ المَیّتِ تَنْفَعُ المَیّتَ وَیَصِلُ ثَوَابُھَا وَھُوَکَذٰلِکَ بِاِجْمَاعِ العُلَمَا (نووی شرح مسلم جلد اول ص ۳۲۴) یعنی اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ اگر میت کی طرف سے صدقہ کیا جائے تو میت کو اس کا فائدہ اور ثواب پہنچتا ہے۔ اسی پر علما کا اتفاق ہے۔

(ان احادیث کریمہ سے مندرجہ ذیل باتیں واضح طور پہ معلوم ہوئیں)

۱۔ میت کے ایصال ثواب کے لئے پانی بہترین صدقہ ہے کہ کنوآں وغیرہ کھدوا کر اس کا ثواب میت کو بخش دیا جائے

۲۔ میت کو کسی کار خیر کا ثواب بخشنا بہتر ہے، تفسیر عزیزی پارہ عم ص ۱۱۳ میں ہے۔ مردہ در آن حالت مانند غریقی ست کہ انتظار فریادرسی می برد و صدقات وادعیہ و فاتحہ دریں وقت بسیار بکار می آید وازیں جاست کہ طوائف بنی آدم تا یکسال وعلی الخصوص تا یک چلہ بعد موت دریں نوع امداد کوشش تمام می نمانید

۳۔ ثواب بخشنے کے الفاظ زبان سے ادا کرنا صحابی کی سنت ہے۔

۴۔ کھانا یا شیرینی وغیرہ کو سامنے رکھ کر ایصال ثواب کرنا جائز ہے اس لئے کہ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اشارہ قریب کا لفظ استعمال کرتے ہوئے فرمایا ھٰذِہٖ لِاُمِّ سَعْدٍ یہ کنواں سعد کی ماں کے لئے ہے۔ یعنی اسے اللہ تعالیٰ اس کوئیں کے پانی کا ثواب میری ماں کو عطا فرما اس سے معلوم ہوا کہ کنواں ان کے سامنے تھا۔

غریب و مسکین کو کھانا وغیرہ دینے سے پہلے بھی ایصال ثواب کرنا جائز ہے جیسا کہ صحابی رسول نے کیا کہ کنواں تیار ہونے کے ساتھ ہی انھوں نے ایصال ثواب کیا حالانکہ لوگوں کے

پانی استعمال کرنے کے بعد ثواب ملے گا۔ اسی طرح اگرچہ غریب و مسکین کو کھانا دینے پر ثواب مرتب ہوگا لیکن اس ثواب کو پہلے ہی بخش دینا بھی جائز ہے۔

۶۔ کسی چیز پر میت کا نام آنے سے وہ چیز حرام نہ ہوگی مثلاً غوث پاک کا بکرا اور غازی میاں کا مرغا وغیرہ اس لئے کہ ایک جلیل القدر صحابی نے اس کوئیں کو اپنی مرحومہ ماں کے نام سے منسوب کیا تھا جو آج تک بئر اُم سعد ہی کے نام سے مشہور ہے۔

# قبروں کی زیارت

(۱) عَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا

حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا کہ میں نے تم لوگوں کو قبروں کی زیارت سے منع کیا تھا (اب میں تمہیں اجازت دیتا ہوں کہ) ان کی زیارت کرو (مسلم)

(۲) عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا فَاِنَّهَا تُزَهِّدُ فِي الدُّنْيَا وَتُذَكِّرُ الْاٰخِرَةَ۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ میں نے تم لوگوں کو قبروں کی زیارت سے روکا تھا تو اب میں تمہیں اجازت دیتا ہوں کہ ان کی زیارت کرو اس لئے کہ قبروں کی زیارت کرنا دنیا سے بیزار کرتا ہے اور آخرت کی یاد دلاتا ہے (ابن ماجہ)

**انتباہ:** قبروں کی زیارت کا بہتر طریقہ یہ ہے کہ پائنتی کی جانب سے جا کر میت کے

کے منہ کے سامنے کھڑا ہوا اور یہ کہے اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ اَھْلَ دَارِ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ اَنْتُمْ لَنَا سَلَفٌ وَّاِنَّا اِنْ شَاءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَاحِقُوْنَ نَسْاَلُ اللّٰہَ لَنَا وَلَکُمُ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَۃَ پھر تین یا پانچ یا سات یا گیارہ بار درود شریف پڑھے بعدہ جس قدر ہو سکے قرآن شریف کی سورتیں اور آیتیں تلاوت کرے مثلاً سورہ یٰسین، سورہ ملک، چاروں قل، سورہ فاتحہ الٓمّٓ سے مُفْلِحُوْنَ تک آیۃ الکرسی اور اٰمَنَ الرَّسُوْلُ وغیرہ پھر آخر میں درود شریف پڑھ کر ایصالِ ثواب کرے اور افضل یہ ہے کہ ایصالِ ثواب میں سب مومنین و مومنات کو شامل کرے کہ ہر ایک کو پورا پورا ثواب ملے گا اور کسی کے اجر میں کچھ کمی نہ ہوگی (ردالمحتار)

۲۔ اولیائے کرام کے مزارات مقدسہ کی زیارت کے لیے سفر کرنا جائز ہے۔

(بہار شریعت بحوالہ ردالمحتار)

۳۔ اولیائے کرام کی زیارت کرنا خدائے تعالیٰ سے محبت کی دلیل ہے اور زائرین کو کافر و بدعتی کہنا کھلی ہوئی گمراہی اور بدعقیدگی ہے۔ تفسیر صاوی جلد اول ص۲۴۵ آیت کریمہ اِبْتَغُوْا اِلَیْہِ الْوَسِیْلَۃَ کے تحت ہے کہ من الضلال المبین والخسران الظاھر تکفیر المسلمین بزیارۃ اولیاء اللّٰہ زاعمین ان زیارتھم من عبادۃ غیر اللّٰہ کلا بل ھی من جملۃ المحبۃ الی اھلہ۔ یعنی اولیاء اللہ کی زیارت کے سبب مسلمانوں کو اس خیال سے کافر کہنا کہ ان کی زیارت، عبادت غیر اللہ ہے کھلی ہوئی گمراہی اور خسارے کا سبب ہے۔ اولیاء کی زیارت، عبادت غیر اللہ سے ہرگز نہیں ہے بلکہ یہ الحب فی اللّٰہ میں سے ہے۔

۴۔ منکرات شرعیہ اگر ایام عرس پائے جائیں تو ان کی وجہ سے زیارت ترک نہ کرے اس لئے کہ ایسی باتوں سے نیک کام ترک نہیں کیا جاتا بلکہ اُسے بُرا جانے اور اصلاح کی جدوجہد کرے جیسا کہ ردالمحتار جلد اول ص۶۳۱ میں ہے۔ قال ابن حجر فی فتاواہ ولا تترک لما یحصل عندھا من منکرات ومفاسد کاختلاط الرجال بالنساء وغیر ذلک

لان القربات لا تترك بمثل ذلك بل على الانسان فعلها و انکار البدع بل وازالتها ان امکن اھ قلت ویؤید ما مر من عدم ترک اتباع الجنازۃ وان کان معھا نساء و نائحات تامل ۔

۵۔ عورتوں کو عزیزوں کی قبروں پر جانا ممنوع ہے اس لئے کہ وہ جزع فزع کریں گی

۶۔ اولیائے کرام کے مزارات مقدسہ پر برکت کے لئے حاضر ہونے میں بوڑھی عورتوں کے لئے حرج نہیں۔ اور جوانوں کے لئے ناجائز ہے جیسا کہ ردالمحتار جلد اوّل ص ۶۳۱ میں ہے ۔ والتبرک بزیارۃ قبور الصالحین فلا باس اذا کن عجائز ویکرہ اذا کن شواب کحضور الجماعۃ فی المساجد ۔ اور علامہ طحطاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اسی کے مثل لکھنے کے بعد فرماتے ہیں کہ حَاصِلُهٗ اَنَّ مَحَلَّ الرُّخْصَةِ لَهُنَّ اِذَا كَانَتِ الزِّيَارَةُ عَلٰى وَجْهٍ لَيْسَ فِيْهِ فِتْنَةٌ (طحطاوی ص ۳۷۶) یعنی حاصل یہ ہے کہ عورتوں کے لئے اجازت صرف اس صورت میں ہے جبکہ زیارت ایسے طریقہ پر ہو کہ اس میں کوئی فتنہ نہ ہو۔ اور حضرت صدر الشریعہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تحریر فرمایا ہے کہ اسلم یہ ہے کہ عورتیں مطلقاً (یعنی جوان ہوں یا بوڑھی سب) منع کی جائیں (بہار شریعت جلد چہارم ص ۵۴۹)

۷۔ مزارات مقدسہ پر ہاتھ پھیرنا ، بوسہ دینا ، ان کے سامنے جھکنا اور زمین پر چہرہ ملنا منع ہے اس لئے کہ یہ چیزیں عادات نصاریٰ میں سے ہیں جیسا کہ اشعۃ اللمعات جلد اوّل باب زیارت القبور ص ۷۱۶ میں ہے ۔ مسح نہ کند قبر را و بوسہ ندہد آنرا و منحنی نہ شود و روئے برخاک نہ مالد کہ ایں عادت نصاریٰ ست اور فتاویٰ عالمگیری جلد پنجم مصری ص ۳۰۴ میں ہے وَلَا يُمْسَحُ الْقَبْرَ وَ لَا يُقَبِّلُهٗ فَاِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَادَةِ النَّصَارٰى

یعنی منہ پر ہاتھ نہ پھیرے اور نہ اسے بوسہ دے اس لئے کہ وہ عادات نصاریٰ میں سے ہے اور فتاویٰ رضویہ جلد چہارم ص ۸ میں ہے ، مزار کو بوسہ نہ دینا چاہیئے ۔

۸۔ قبر کو سجدہ کرنا حرام ہے اور عبادت کی نیت سے ہو تو کفر ہے۔ شرح فقہ اکبر صفحہ نمبر ۲۳۰ میں ہے السجدۃ حرام لغیرہ سبحانہ یعنی غیر اللہ کے لئے سجدہ حرام ہے اور فتاویٰ عالمگیری جلد پنجم مصری صفحہ نمبر ۲۳۱ میں جواہر الاخلاطی سے ہے قال الفقیہ ابو جعفر رحمۃ اللہ ان سجد للسلطان بنیۃ العبادۃ او لم تحضرہ النیّۃ فقد کفر یعنی فقیہ ابو جعفر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ اگر عبادت کی نیت سے بادشاہ کو سجدہ کیا یا کوئی نیت اس وقت نہ تھی تو کافر ہو گیا۔

# پنجگانہ نماز کا بیان

پانچوں وقت کی نماز اتنی اہم چیز ہے کہ اسلام کے دوسرے ارکان جیسے روزہ حج زکوٰۃ کا حکم زمین پر جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی وساطت سے نازل ہوا مگر اس کے لئے وساطت گوارا نہ کی بلکہ شب معراج ساتوں آسمان اور عرش و کرسی کے اوپر اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو بلا کر زو بروا اس کا حکم فرمایا پھر جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے زمین پر حاضر ہو کر پانچوں نمازوں کی ادا کا طریقہ اور ان کے اوقات تعلیم کیے چونکہ یہ پانچوں نمازیں اس امت کے حق میں تمغہ امتیاز تھیں۔

**مسجد میں داخل ہونا:** اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ ۔
اے اللہ میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے

**مسجد سے باہر جانا:** اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ
اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل اور رحمت کا سوال کرتا ہوں

**اذان:** اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ
اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ
میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے

اِلَّا اللّٰهُ ۔ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔
سوا کوئی معبود نہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط

میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد اللہ کے رسول ہیں۔ نماز پڑھنے کے لئے آؤ۔

حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط

نماز پڑھنے کیلئے آؤ، نجات پانے کیلئے آؤ نجات پانے کے لئے آؤ۔

فجر کی اذان میں: اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِّنَ النَّوْمِ ط اَلصَّلٰوةُ

نماز نیند سے اچھی ہے۔ نماز

خَيْرٌ مِّنَ النَّوْمِ ط اقامت میں: قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ۔

نیند سے اچھی ہے۔ تحقیق نماز (کی جماعت) کھڑی ہوگئی

قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط لَا اِلٰهَ

تحقیق نماز (کی جماعت) کھڑی ہوگئی اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے اللہ کے سوا کوئی

اِلَّا اللّٰهُ ط دعا بعد اذان: اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ

معبود نہیں۔ اے رب اے پروردگار اس پوری پکار کے

وَالصَّلٰوةِ الْقَآئِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ

اور قائم ہونے والی نماز کے حضرت محمد کو وسیلہ اور فضیلت

وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَا نِ الَّذِيْ

اور بلند درجہ عطا فرما۔ اور ان کو مقام محمود میں کھڑا کر۔ کہ اس

وَعَدْتَّهٗ وَارْزُقْنَا شَفَاعَتَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط اِنَّكَ

کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے اور ہم کو قیامت کے دن انکی شفاعت سے بہرہ مند کر

لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ط نیت نماز: اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ

بیشک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔ تحقیق میں نے متوجہ کیا منہ اپنے کو

فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ
واسطے اسکے جس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمینوں کو یکسو ہو کر نہیں میں شریک لانے والوں میں سے

ثنا: سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ
اے اللہ تیری ذات پاک ہے خوبیوں والی اور تیرا نام برکت والا ہے

وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ ط
اور تیری شان اونچی ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔

تعوذ: اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ط
میں پناہ مانگتا ہوں اللہ کی شیطان مردود سے۔

تسمیہ: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط
شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ بخشش کرنیوالے مہربان کے۔

سورہ فاتحہ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۞ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞
سب تعریف اللہ کیلئے ہے جو سارے جہان کا پروردگار ہے مہربان نہایت رحم والا

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۞ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۞
قیامت کے دن کا مالک ہے۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۞ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۞
ہم کو سیدھا رستہ دکھا۔ ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیا۔

غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۞ اٰمِيْن ۞
نہ ان لوگوں کا راستہ جو (تیرے) غضب میں مبتلا ہوئے اور نہ گمراہوں کا الٰہی قبول فرما

سورۃ اخلاص: قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۞ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۞
کہو وہ اللہ ایک ہے۔ اللہ بے نیاز ہے۔

لَمْ یَلِدْ ۵ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۵ۙ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۵
نہ اُس نے (کسی) کو جنا) اور نہ کسی سے جنا گیا اور کوئی بھی اس کا ہمسر نہیں ہے۔

تکبیر: اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط رکوع میں ۳ بار: سُبْحٰنَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ ط
اللہ بہت بڑا ہے۔ ــــــ پاک ہے میرا پروردگار عظمت والا

تسمیع: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ ط تحمید: رَبَّنَا لَكَ
اللہ نے اس بندے کی (بات) سن لی جس نے اس کی تعریف کی ــــــ اے ہمارے پروردگار

الْحَمْدُ ط تکبیر: اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط سجدے میں ۳ بار: سُبْحٰنَ
تیرے لئے تمام تعریف ہے ــــــ اللہ بہت بڑا ہے ــــــ پاک ہے میرا

رَبِّیَ الْاَعْلٰی تکبیر: اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط تشہد: اَلتَّحِیَّاتُ
پروردگار بڑا عالیشان ــــــ اللہ بہت بڑا ہے ــــــ تمام زبان کی عبادتیں

لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبٰتُ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ
اللہ کے لئے ہیں اور بدنی عبادتیں اور مالی عبادتیں بھی سلام ہو تم پر اے نبی اور اللہ کی

وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکٰتُهٗ ط اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ
رحمت اور اس کی برکتیں سلامتی ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں

الصّٰلِحِیْنَ ۵ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ
پر۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں گواہی

اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ط درود شریف: اَللّٰهُمَّ
دیتا ہوں کہ حضرت محمد اس کے بندے اور رسول ہیں۔ ــــــ الٰہی حضرت

صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
محمد پر اور حضرت محمد کی آل پر رحمت بھیج۔ جس طرح تو نے رحمت بھیجی،

عَلٰۤى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰۤى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝
حضرت ابراہیم پر اور حضرت ابراہیم کی آل پر، بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے۔

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ
الٰہی برکت دے حضرت محمدؐ کو اور حضرت محمدؐ کی آل کو جیسے برکت دی تو نے حضرت

عَلٰۤى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰۤى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝
ابراہیم کو اور حضرت ابراہیم کی آل کو بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے۔

**درود کے بعد کی دعا:** رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ
اے میرے پروردگار مجھ کو نماز کا پابند بنا دے اور

ذُرِّيَّتِيْ ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ۞ رَبَّنَا اغْفِرْلِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَ
میری اولاد کو بھی اور اے ہمارے پروردگار میری دعا قبول فرما اے ہمارے پروردگار

لِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ ۝
مجھ کو اور میرے ماں باپ کو اور سارے مسلمانوں کو بخش دے اس روز جبکہ (عملوں کا) حساب ہونے لگے

**دیگر:** اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَّلَا
الٰہی میں نے اپنے آپ پر بہت ظلم کیا ہے اور صرف تو ہی گناہوں

يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّاۤ اَنْتَ فَاغْفِرْلِيْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ
کو بخش سکتا ہے پس اپنی خاص بخشش کے ساتھ مجھ کو بخش دے اور مجھ پر رحم فرما

وَارْحَمْنِيْۤ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۔
بیشک تو بخشنے والا رحم والا ہے۔

**دیگر:** رَبَّنَاۤ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ
اے رب ہمارے دے ہمیں دنیا میں بھلائی اور آخرت میں بھی

حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔
بھلائی اور بچا ہمیں دوزخ کے عذاب سے۔

**دونوں طرف منہ پھیر کر کہے:** اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ۔
سلام ہو تم پر اور اللہ کی رحمت ہو۔

**دُعا بعد فرائض:** اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ وَاِلَيْكَ
الٰہی تو سلامتی والا ہے اور تجھی سے سلامتی ہے اور تیری طرف سلامتی رجوع کرتی ہے

يَرْجِعُ السَّلَامُ حَيِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَكْتَ
اے ہمارے پروردگار ہم کو سلامتی کے ساتھ زندہ رکھ اور سلامتی کے گھر ہم کو داخل کر اے ہمارے پروردگار

رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط
تو برکت والا ہے۔ اور بلند ہے۔ اے صاحب عظمت اور بزرگی والے۔

**نماز کے بعد:** سُبْحٰنَ اللّٰهِ ۳۳ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار
پاک ہے اللہ تعالیٰ تمام تعریف اللہ کے لیے ہے۔

اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ ۳۴ بار **دُعا بعد نماز:** اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ
اللہ سب سے بڑا ہے۔ اے اللہ میں تجھ سے

اِيْمَانًا مُّسْتَقِيْمًا وَّفَضْلًا دَآئِمًا وَّنَظْرًا رَّحْمَةً وَّعَقْلًا
سوال کرتا ہوں ایمان مستقیم کا اور فضل دائم کا اور نظر رحمت کا اور عقل کامل کا

كَامِلًا وَّعِلْمًا نَّافِعًا وَّقَلْبًا مُّنَوَّرًا وَّتَوْفِيْقًا اِحْسَانًا
اور علم نافع کا اور دل روشن کا اور احسان کی توفیق کا۔ اور عمدہ

وَّصَبْرًا جَمِيْلًا وَّاَجْرًا عَظِيْمًا وَّلِسَانًا ذَاكِرًا وَّبَدَنًا
صبر کا اور بڑے اجر کا اور ذکر کرنے والی زبان کا اور بدن صبر

صَابِرًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّسَعْيًا مَّشْكُوْرًا وَّذَنْبًا مَّغْفُوْرًا

کرنے والے کا اور رزق فراخ کا اور کوشش مشکور کا اور گناہ مغفور کا

وَّعَمَلًا مَّقْبُوْلًا وَّدُعَآءً مُّسْتَجَابًا وَّلِقَآءَ اللّٰهِ نَصِيْبًا وَّجَنَّةً

اور عمل مقبول کا اور دعاء منظور کا اور دیدار اللہ کے حصے کا اور

فِرْدَوْسًا وَّنَعِيْمًا مُّقِيْمًاط وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ

جنت فردوس کا اور ہمیشہ کی نعمت کا اور خدا کی رحمت اس کی تمام

خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَط بِرَحْمَتِكَ

خلقت کے بہترین محمدؐ پر اور ان کی آل اور اصحاب پر تیری رحمت کے ساتھ

يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَط

اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے

پانچوں وقت کی نماز کی اہمیت اتنی اہم چیز ہے کہ اسلام کے دوسرے ارکان جیسے روزہ حج زکوٰۃ کا حکم زمین پہ جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی وساطت سے نازل ہوا مگر اس کے لئے وساطت گوارا نہ کی بلکہ شب معراج ساتوں آسمان اور عرش وکرسی کے اُوپر اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو بلاکر روبرو اس کا حکم فرمایا پھر جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے زمین پر حاضر ہوکر پانچوں نمازوں کی ادا کا طریقہ اور اُن کے اوقات تعلیم کئے۔

**سوال:** کیا یہ پانچوں نمازیں پہلی امتوں پر بھی فرض ہوئی تھیں ؟

**جواب:** نہیں حدیث میں ہے، لَاخَیْرَ فِیْ دِیْنٍ لَاصَلٰوۃَ فِیْہِ اس دین میں بھلائی نہیں جس میں نماز نہ ہو۔ اس سے معلوم ہوا کہ ہر آسمانی دین میں نماز تھی۔ اسلامی تاریخ دیکھنے سے اتنا پتہ چلتا ہے کہ بنی اسرائیل پہ دو رکعتیں صبح اور دو رکعتیں شام کے وقت فرض ہوئی تھیں باقی امتوں کا حال خدا جانے۔ ہاں حدیث سے اتنا ضرور ثابت ہے کہ یہ پانچوں نمازیں مجموعی حیثیت سے اِس اُمت کے ساتھ مخصوص ہیں۔ دوسری امتوں پر پانچوں فرض نہ تھیں۔

**سوال:** کبھی ایسا ہوتا ہے کہ بعض چیزیں اُمت پہ فرض نہیں ہوتیں مگر نبی پہ ہوتی ہیں جیسے نماز تہجد حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم پہ فرض تھی ہم پہ نہیں تو کیا یہ پانچوں نمازیں انبیائے سابقین پر فرض تھیں ؟

**جواب:** نہیں جس طرح یہ پانچوں نمازیں اُمتوں میں اس اُمت کے ساتھ مخصوص ہیں اسی طرح انبیاء میں ہمارے آقا و مولیٰ جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کیساتھ خاص ہیں۔ ہاں انبیائے سابقین میں سے کسی نے فجر اور کسی نے ظہر اور کسی نے عصر اور کسی نے مغرب اور کسی نے عشاء پڑھی ہے خواہ بحیثیت فرض خواہ بحیثیت نفل چنانچہ امام رافعی

شرح مسند میں فرماتے ہیں کہ فجر سب سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام نے اور ظہر حضرت داؤد علیہ السلام نے اور عصر حضرت سلیمان علیہ السلام نے اور مغرب حضرت یعقوب علیہ السلام نے اور عشاء حضرت یونس علیہ السلام نے پڑھی تھی۔

# نماز کی چھ شرطیں

یہ ہیں۔ طہارت[1]، ستر عورت[2]۔ استقبال قبلہ[3]۔ وقت[4]، نیت[5]۔ تکبیر تحریمہ[6]

**پہلی شرط طہارت** یعنی نمازی کے بدن کا حدث اکبر و اصغر اور نجاست حقیقیہ بقدر مانع سے پاک ہونا اور اس جگہ کا جس پر نماز پڑھنا ہے نجاست حقیقیہ بقدر مانع سے پاک ہونا۔

**حدث اکبر** حدث اکبر ان چیزوں کو کہتے ہیں جن سے غسل واجب ہوتا ہے

**حدث اصغر** حدث اصغر ان چیزوں کو کہتے ہیں۔ جن سے وضو ٹوٹ جاتا ہے مثلاً پاخانہ۔ پیشاب، ہوا کا خارج ہونا خون یا پیپ یا زرد پانی کہیں سے نکل کر بہا۔ اور اس بہنے میں ایسی جگہ پہنچنے کی صلاحیت تھی۔ جس کا وضو یا غسل میں دھونا فرض ہے۔ تو وضو جاتا رہے گا۔ اور اگر صرف چمکا یا ابھرا اور بہا نہیں جیسے سوئی کی نوک یا چاقو کا کنارا لگ جاتا ہے اور خون ابھر یا چمک جاتا ہے۔ خلال کیا یا مسواک کی یا انگلی سے دانت مانجھے یا دانت سے کوئی چیز کاٹی اس پر خون کا اثر آگیا یا ناک میں انگلی ڈالی اس پر خون کی سرخی آگئی۔ مگر وہ خون ان سب صورتوں میں بہنے کے قابل نہ تھا۔ تو وضو نہ ٹوٹے گا۔ منہ بھر قے وضو توڑ دیتی ہے۔ سو جانے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اونگھنے یا بیٹھے بیٹھے جھونکے لینے سے

وضو نہیں جاتا۔ اسی طرح جھوم کر گر پڑا اور فوراً آنکھ کھُل گئی تو وضو نہ گیا۔ بے ہوشی اور جنون اور غشی ان سب سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

**نجاست حقیقیہ بقدر مانع** نجاست حقیقیہ بقدر مانع اس کو کہتے ہیں کہ اس کے بدن یا کپڑے میں لگے رہنے سے نماز ہوتی ہی نہیں اور نجاست خفیفہ میں یہ ہے کہ کپڑے یا بدن کے اس حصے کی چوتھائی سے زیادہ ہو جس حصے میں لگی ہے نماز صحیح ہونے کے لئے کپڑے یا بدن کو اس سے پاک کرنا ضروری ہے اور اگر نجاست غلیظہ یا خفیفہ بقدر مانع سے کم ہے تو اس کا زائل کرنا سنت ہے۔

**دوسری شرط ستر عورت** عورت بدن کے اس حصہ کو کہتے ہیں جس کا چھپانا فرض ہے اور ستر کے معنی چھپانا۔ مرد کے لئے ناف کے نیچے سے گھٹنوں کے نیچے تک کا حصہ عورت ہے اور اس کا چھپانا فرض خواہ نماز میں ہو یا بیرون نماز ناف عورت میں داخل نہیں اور گھٹنے داخل ہیں۔ یعنی ناف کے نیچے سے گھٹنے کے نیچے تک مرد میں اعضائے عورت نو ہیں جن کا چھپانا فرض ہے، ان میں اگر کسی عضو کا چوتھائی حصہ اتنی دیر تک کھلا رہا جتنی دیر تین مرتبہ سبحان اللہ کہا جا سکتا ہو تو نماز جاتی رہے گی

**آزاد عورتوں کے لئے** باستثناء پانچ عضو کے سارا بدن عورت ہے۔ مسئلہ اتنا باریک دوپٹہ جس سے بال کی سیاہی چمکے اگر عورت نے اس کو اوڑھ کر نماز پڑھی تو نہ ہوگی۔ جب تک اس پہ کوئی چیز نہ اوڑھے جس سے بال وغیرہ کا رنگ چھپ جائے۔ مسئلہ :۔ اتنا باریک کپڑا جس سے بدن چمکتا ہو ستر کے لئے کافی نہیں اس سے نماز پڑھی تو نہ ہوئی بعض لوگ باریک ساڑھیاں اور تہبند باندھ کر نماز پڑھتے ہیں کہ ران چمکتی ہے ان کی نمازیں نہیں ہوتیں اور ایسا کپڑا پہننا جس سے ستر عورت نہ ہو سکے۔ علاوہ نماز کے بھی حرام ہے۔

## تیسری شرط استقبال قبلہ

تیسری شرط استقبال قبلہ یعنی نماز میں کعبہ کی طرف منہ کرنا استقبال قبلہ نام ہے کہ بعینہٖ کعبہ معظمہ کی طرف منہ ہو جیسے مکہ مکرمہ والوں کے لئے یا اس کی جہت کو منہ ہو جیسے اوروں کے لئے جہت کعبہ کو منہ ہونے کے یہ معنی ہیں کہ منہ کی سطح کا کوئی جزء کعبہ کی سمت میں واقع ہو۔ تو اگر قبلہ سے کچھ انحراف ہے مگر منہ کا کوئی جزء کعبہ کے مواجہ میں ہے نماز ہو جائے گی اس کی مقدار پینتالیس درجے رکھی گئی ہے پس اگر پینتالیس درجہ سے زیادہ انحراف ہے۔ استقبال نہ پایا جائے گا تو نماز نہ ہوگی۔ **مسئلہ** جو شخص استقبال قبلہ سے عاجز ہو مثلاً مریض ہے اس میں اتنی قوت نہیں کہ اُدھر رُخ بدل سکے اور وہاں کوئی اور بھی نہیں جو متوجہ کر دے تو اس صورت میں جس رُخ پہ نماز پڑھ سکے پڑھ لے اور اُس پہ اعادہ بھی نہیں **مسئلہ** اگر کسی شخص کو کسی جگہ قبلہ کی شناخت نہ ہو نہ کوئی ایسا مسلمان ہے جو بتا دے۔ نہ وہاں مسجدیں ہیں نہ چاند سورج ستارے نکلے ہوں یا نکلے ہوں مگر اس کو اتنا علم نہیں کہ ان سے معلوم کر سکے تو ایسے شخص کے لئے حکم ہے کہ تحرّی کرے (یعنی سوچے) جدھر قبلہ ہونا دل پہ جمے اُدھر ہی منہ کرے اس کے حق میں یہی قبلہ ہے۔ **مسئلہ** نمازی نے قبلہ سے بلا عذر قصداً سینہ پھیر دیا اگرچہ فوراً ہی قبلہ کی طرف ہو گیا نماز فاسد ہو گئی۔ اور اگر بلا قصد پھر گیا اور اتنا وقفہ نہ ہوا جس میں تین مرتبہ سبحان اللہ کہا جا سکے تو نماز ہو گئی۔ **مسئلہ** اگر صرف مُنہ قبلہ سے پھیرا تو اس پہ واجب ہے کہ فوراً قبلہ کی طرف کرے تو نماز ہو جائے گی مگر بلا عذر ایسا کرنا مکروہ ہے۔

## چوتھی شرط وقت ہے

فجر کی نماز کا وقت پو پھٹنے کے بعد سورج نکلنے سے پہلے تک ہے ظہر کی نماز کا وقت سورج ڈھلنے کے بعد سے ہر چیز کے اصلی سایہ کے علاوہ دوگنا ہونے یعنی ڈیڑھ دو گھنٹہ دن رہنے تک ہے۔

عصر کی نماز کا وقت ظہر کا وقت ختم ہونے کے بعد سے سورج ڈوبنے سے پہلے تک ہے مغرب کی نماز کا وقت سورج ڈوبنے کے بعد سے شفق غائب ہونے تک ہے یعنی مغرب کی اذان کے بعد زیادہ سے زیادہ ڈیڑھ گھنٹے تک ہے۔ اور عشاء کا وقت شفق غائب ہونے کے بعد سے فجر ہونے کے پہلے تک رہتا ہے۔

## پانچویں شرط نیت ہے

نیت دل کے پکے ارادے کو کہتے ہیں۔ محض جاننا نیت نہیں نیت کا ادنیٰ درجہ یہ ہے کہ اگر اس وقت کوئی پوچھے کون سی نماز پڑھتے ہو تو فوراً بلا تامل بتا دے اگر حالت ایسی ہے کہ سوچ کر بتلائے گا تو نماز نہ ہوگی۔ **مسئلہ** زبان سے کہہ لینا مستحب ہے اور اس میں عربی زبان کی تخصیص نہیں اردو فارسی میں بھی ہو سکتی ہے۔ **مسئلہ** فرض نماز میں نیت فرض بھی ضروری ہے مطلق نماز کی نیت کافی نہیں اور فرض نماز میں یہ بھی ضروری ہے کہ اس خاص نماز مثلاً ظہر یا عصر کی نیت کرے **مسئلہ** نیت میں تعداد رکعت ضروری نہیں البتہ افضل ہے **مسئلہ** فرض قضا ہو گئے ہوں تو ان میں بہ وقت ادائیگی تعیین یوم اور تعیین نماز ضروری ہے مثلاً یوں نیت کرے فلاں دن کی فلاں نماز کی میں نے نیت کی۔ مطلقاً ظہر وغیرہ یا مطلقاً نماز قضا نیت میں ہونا کافی نہیں۔ **مسئلہ** نفل وسنت و تراویح میں مطلق نماز کی نیت کافی ہے مگر احتیاط یہ ہے کہ تراویح میں تراویح کی اور سنتوں میں سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نیت کرے۔ **مسئلہ**۔ یہ نیت کہ منہ میرا قبلہ کی طرف ہے شرط نہیں البتہ یہ ضرور ہے کہ قبلہ سے اعراض کی نیت نہ ہو۔ **مسئلہ**۔ مقتدی کو اقتدار کی نیت بھی ضروری ہے اور امام کو امامت کی نیت کرنا مقتدی کی نماز صحیح ہونے کے لئے ضروری نہیں۔ یہاں تک کہ اگر امام نے یہ نیت کر لی کہ میں فلاں شخص کا امام نہیں ہوں اور اس شخص نے اس کی اقتدار

کی تو نماز ہو گئی، مگر ثواب جماعت نہیں پائے گا۔

**نیت کا اسلامی طریقہ یہ ہے** کہ یوں کہے نیت کی میں نے آج کی فجر کے دو رکعت فرضوں کی اللہ تعالیٰ کے واسطے منہ طرف کعبہ شریف کے۔

اگر مقتدی ہے تو اتنی نیت اور کرے کہ اس امام کے پیچھے، اسی طرح ظہر۔ عصر مغرب اور عشاء کی نمازوں میں متعلقہ نماز کی نیت کرے۔

**چھٹی شرط تکبیر تحریمہ ہے** یعنی اللہ اکبر کہنا۔ مسئلہ جن نمازوں میں قیام (کھڑا ہونا) فرض ہے ان میں تکبیر تحریمہ کے لئے قیام فرض ہے۔ پس اگر بیٹھ کر اللہ اکبر کہا۔ پھر کھڑا ہو گیا۔ تو نماز شروع ہی نہ ہوئی۔ مسئلہ امام کو رکوع میں پایا۔ اور تکبیر تحریمہ کہتا ہوا رکوع میں گیا یعنی تکبیر تحریمہ اس وقت ختم کی کہ ہاتھ بڑھائے تو گھٹنے تک پہنچ جائے۔ نماز نہ ہوئی۔ بعض لوگ جلدی میں اسی طرح کر گزرتے ہیں ان کی نمازیں نہیں ہوتیں اور اگر تکبیر اس حالت سے (جھکنے سے) پہلے ختم کر لی تو ہو گئی۔ مسئلہ اگر مقتدی نے امام سے پہلے تکبیر تحریمہ کہی تو اس کی اقتدا درست نہیں (کہ مقتدی امام سے آگے ہو گیا پیچھے نہ رہا خواہ اکبر ہی امام سے پہلے کہا (امام نے اللہ کہا مقتدی نے اکبر کہا)

نوٹ:۔ یہ اہم مسئلہ ہے کہ تکبیر تحریمہ اتنی آواز سے کہے کہ خود سن سکے ورنہ نماز نہ ہو گی کہ تکبیر تحریمہ ادا نہ ہوئی اگر بہرا ہے تو اتنی آواز سے کہے کہ اگر بہرا نہ ہوتا تو سن لیتا اسی طرح شور و غل کے دوران .... دنیا کے ہر عمل کے واسطے یہی حکم ہے خواہ نماز میں پڑھنے والا عمل ہو یا نماز کے علاوہ درود و وظائف جو آیت جس مقدار میں پڑھنا فرض ہے تو اتنی آواز سے فرض ہے کہ خود سن لے اسی طرح جس مقدار میں واجب ہے تو اتنی ہی آواز سے واجب، اسی طرح سنت عمل اس سے کم آواز میں پڑھنا، پڑھنا نہیں سوچنا ہے اس سے وہ حضرات سبق لیں جو زبان

تو کیا ہونٹ بھی نہیں ہلاتے نماز یا دیگر وظائف ادا کرتے ہیں۔ پھر شکوہ بھی کرتے ہیں کہ نماز یا وظیفوں میں اثر نہیں رہا۔ نماز یا وظیفوں میں اثر کس طرح پیدا ہو جبکہ الفاظ ادا ہی نہیں کیئے، سوچے ہیں بلکہ سوچے بھی نہیں۔

# نماز کے چھ فرض یہ ہیں

(۱) قیام (۲) قراءت (۳) رکوع (۴) سجدہ (۵) قعدہ اخیرہ (۶) خروج بصنعہ

ہر ایک کی تفصیل یہ ہے۔

## پہلا فرض قیام ہے

اس کی کم از کم حد یہ ہے کہ ہاتھ پھیلائے تو گھٹنوں تک نہ پہنچیں اور پورا قیام یہ ہے کہ سیدھا کھڑا ہو۔ مسئلہ قیام اتنی دیر تک ہے جتنی دیر تک قراءت ہوتی ہے یعنی جتنی دیر میں قراءت فرض پڑھی جائے، اتنی دیر قیام فرض ہے اور جتنی دیر میں قراءت واجب پڑھی جائے اتنی دیر واجب اور جتنی دیر میں قراءت مسنون پڑھی جائے اتنی دیر مسنون ہے یہ حکم پہلی رکعت کے سوا اور رکعتوں کا ہے پہلی رکعت میں قیام فرض میں مقدار تکبیر تحریمہ بھی شامل ہے اور قیام مسنون میں ثناء تعوذ و تسمیہ کی مقدار بھی داخل ہے۔ مسئلہ قیام و قراءت کا واجب و سنت ہونا باین معنی ہے کہ اس کے ترک پر ترک واجب و ترکِ سُنت کا حکم دیا جائے گا ورنہ بجالانے میں جتنی دیر تک قیام کیا۔ اور جو کچھ قراءت کی سب فرض ہی ہے۔ اس پر فرض کا ثواب ملے گا۔ مسئلہ فرض و وتر و عیدین و سُنت فجر میں قیام فرض ہے کہ بلا عذر صحیح بیٹھ کر یہ نمازیں پڑھے گا تو نہ ہوں گی۔ مسئلہ ایک پاؤں پر کھڑا ہونا یعنی دوسرے کو زمین سے اُٹھا لینا۔ مکروہِ تحریمی ہے۔ اور اگر عذر کی وجہ سے ایسا کیا تو کوئی حرج نہیں۔ مسئلہ اگر قیام پر قادر ہے مگر سجدہ نہیں کر سکتا تو اس

کے لئے بہتر یہ ہے کہ بیٹھ کر اشارے سے پڑھے اور کھڑے ہو کر بھی پڑھ سکتا ہے **مسئلہ** جس شخص کو کھڑے ہونے سے قطرہ آتا ہے یا زخم بہتا ہے اور بیٹھنے سے نہیں تو اس پہ فرض ہے کہ بیٹھ کر پڑھے بشرطیکہ کسی اور طریقہ پہ روک نہ سکے یونہی اگر کھڑے ہونے سے چوتھائی ستر کھل جائے گا یا قرآت بالکل نہ کر سکے گا تو بیٹھ کر پڑھے اور اگر کھڑے ہو کر کچھ بھی پڑھ سکتا ہے تو فرض ہے کہ جتنی پر قادر ہو کھڑے ہو کر پڑھے باقی بیٹھ کر۔ **مسئلہ** کھڑے ہونے سے محض کچھ تکلیف ہونا عذر نہیں بلکہ قیام اس وقت ساقط ہو گا کہ کھڑا نہ ہو سکے یا کھڑے ہونے سے مرض میں زیادتی ہوتی ہو۔ یا کھڑے ہونے سے صحت میں دیر ہوتی ہو۔ یا کھڑے ہونے سے ناقابل برداشت تکلیف ہوتی ہو۔ تو ان صورتوں میں بیٹھ کر پڑھے۔

**مسئلہ** اگر عصا یا خادم یا دیوار پہ ٹیک لگا کر کھڑا ہو سکتا ہے تو فرض ہے کہ کھڑا ہو کر پڑھے اگر کچھ دیر بھی کھڑا ہو سکتا ہے اگرچہ اتنا ہی کہ کھڑا ہو کر اللہ اکبر کہہ لے تو فرض ہے کہ کھڑا ہو کر اتنا کہہ لے پھر بیٹھ جائے۔ آج کل عموماً یہ بات دیکھی جاتی ہے کہ جہاں ذرا بخار آیا یا خفیف سی تکلیف ہوئی تو بیٹھ کر نماز شروع کر دی حالانکہ یہی لوگ اسی حالت میں دس دس پندرہ پندرہ منٹ بلکہ زیادہ کھڑے ہو کر ادھر ادھر کی باتیں کر لیا کرتے ہیں۔ ان کو چاہیئے کہ ان مسائل سے متنبہ ہوں اور جتنی نمازیں باوجود قدرت قیام بیٹھ کر پڑھی ہوں ان کا اعادہ فرض ہے۔

## دوسرا فرض قرأت ہے

مطلقاً ایک آیت پڑھنا فرض کی دو رکعتوں میں اور وتر و سنت اور نوافل کی

